1196

۱۹۱۲

۱۹۲۰ ۱۹۳۱

بہترین پودے اور عمدہ تخم ریزی

# رہنمائے باغبان

UNION NURSERY

یونین نرسری

SAHARANPUR.




سبزی منڈی
مارکیٹ روڈ
سہارنپور

زراعت و باغبانی کی رہنمائی

کے لئے یہ مفید اور عملی فہرست پیش کیجاتی ہے

# فہرست مضامین



| نمبر | مضمون | صفحہ | نمبر | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | التماس نظر | ۱ | ۱۵ | سردی کی سبز ترکاریاں | ۳۰ |
| ۲ | باغ | ۳ | ۱۶ | گرم مصالحہ کی فہرست | ۴۶ |
| ۳ | زمین | ۵ | ۱۷ | گرمی کی سبز ترکاریوں کا بیج | ۴۷ |
| ۴ | زمین کی تشخیص | ۶ | ۱۸ | گھاس چارہ | ۵۵ |
| ۵ | پُرمنافع باغ | ۷ | ۱۹ | موسم سرما کے پھولوں کا بیج | ۴ |
| ۶ | کیلا | ۸ | ۲۰ | گرمی کے پھولوں کا بیج | ۰ |
| ۷ | پودے نصب کرنا | ۹ | ۲۱ | زیبائشی سدا بہار پھولدار پودے (شرب) | ۳ |
| ۸ | کھاد کا مضمون | ۱۰ | ۲۲ | زیبائشی بیلدار پودے (کلمبر) | ۵ |
| ۹ | فاصلہ درختان | ۱۱ | ۲۳ | تخمی آم | ۹۱ |
| ۱۰ | آم ۔ علمی مضمون | ۱۲ | ۲۴ | قواعد و ضوابط | ۷ |
| ۱۱ | شکر کا مقام ۔ معہ مضمون سپوٹا | ۱۳ | ۲۵ | شکریہ اور گذارش | ۹ |
| ۱۲ | پیوندی انتخابی آموں کی تفصیل | ۱۴ | ۲۶ | سرمائی نقشہ کاشت | ۱۱ |
| ۱۳ | ملکی و غیر ملکی پھلدار اشجار | ۲۲ | ۲۷ | تفصیل اصطلاحات | ۵ |
| ۱۴ | باغ کے حاشیہ کیلئے درخت | ۲۸ | ۲۸ | گرمی کا نقشہ کاشت | ۲ |







# التماس مظہر



اے عندلیب یک کفِ خس بہرِ آشیاں طوفانِ آمد آمدِ فصلِ بہار ہے

اگر آپ غور کریں تو اشیائے کائنات اور اجزائے ممکنات کی حقیقت وجود کا کچھ نہ کچھ سبب ضرور ہی آپ کی سمجھ میں آجائے۔

مگر فکر و ذہن کی قوت ہر فردِ بشر میں یکساں نہیں ہوتی ہے یہی سبب ہے۔ کہ اسباب ایجادِ عالم پر نظر ڈالنی تو رہی درکنار بعض چھوٹی چھوٹی چیزوں کی ماہیت میں بھی زمین آسمان کا اختلاف پیدا ہو جاتا ہے۔

ہم نہ اپنی کچھ حقیقت سمجھتے ہیں نہ اپنے کام کی محولہ فوق شعر کے مفہوم میں صرف اسیقدر عرض کر سکتے ہیں کہ جس طرح فصلِ بہار اور موسمِ گل کی آمد پر تمام طائرانِ باغ اور نواسنجانِ چمن فکرِ آشیاں میں مصروف و مشغول نظر آتے ہیں۔

بعینہ یہی حال ہمارا ہے۔ ناظرین کرام! ہم آپ پر یہ بھی ظاہر کر دینا چاہتے ہیں کہ ایک عرصہ سے یونین نرسری سہارنپور کو یہ شرف حاصل رہا ہے۔ کہ ہندوستان کے مختلف دیار و امصار میں یونین نرسری نے ہمیشہ مختلف اقسام کے پودے بھیجے ہیں۔ اور یہ نرسری اپنی اس نوعیت میں ایک ممتاز حیثیت رکھتی ہے۔

یہاں کی زمین آب و ہوا کوہ ہمالہ کے دامن میں ہونے کی حیثیت یہ سب امور ایسے واقع ہوئے ہیں۔ جن کی نظیر کسی دوسرے مقام پر مشکل سے دستیاب ہو سکتی ہے

خواہ کسی ملک اور کسی ولایت کا پھل کیوں نہ ہو یہاں کی زمین بڑی فراخ حوصلگی کے ساتھ اُس کو قبول کر لیتی ہے اور اُس کی سابقہ خصوصیات کو یا تو بڑھا دیتی ہے۔ یا کم از کم اُن کی حفاظت کرتی ہے عام طور پر یونین نرسری سے تمام پھل اور پھولوں کے پودے سپلائی کئے جاتے ہیں۔

یونین نرسری میں آم کی صدہا قلمی اور بہترین اقسام تیار کی جاتی ہیں۔ اور روز بروز اس سلسلہ میں ترقی ہی ہوتی چلی جا رہی ہے۔ یہی وہ طوفانِ فصلِ بہار ہے جس کی آمد کے لئے یک کفِ خس بہرِ آشیاں ہم بھی نظر کرنی چاہتے ہیں۔

حضرات! ہمارا باغ واقع درکوٹ تلہ میں ہے جسے یونین نرسری کہتے ہیں جو پچیس سال کے عرصہ سے ایک ہول سیل نرسری کی حیثیت رکھتا ہے پنجاب اور ہندوستان کے مختلف حصص میں ہماری نرسری سے باغ لگانے والے حضرات ہمیشہ نہایت اطمینان سے مال منگواتے رہتے ہیں۔

اس لئے ہم یہ فہرست یا پرائس لسٹ مختصر صورت میں آپ کے روبرو

پیش کر رہے ہیں۔ لہذا

یکبار امتحانِ ہوس بھی ضرور ہے
اے جوشِ عشق بادۂ مرد آزما مجھے

# باغ

جسکو باغ کہتے ہیں وہ بھی اپنی حیثیت سے مختلف اقسام کا ہوتا ہے۔ اسلئے باغ لگانے والے حضرات کا یہ پہلا فرض ہے کہ وہ باغ لگانے سے پیشتر یہ فیصلہ کر لیں کہ آیا وہ کس قسم کا باغ لگا رہے ہیں تا کہ وہ باغ لگانے میں اس نقصان سے محفوظ رہیں جو ناواقفیت کے باعث پہونچ جاتا ہے۔ اس سلسلہ میں ہم مثال کے طور پر چند امور ذہن نشین کرائے دیتے ہیں۔ مثلاً:۔

۱ فرحت باغ آرائش باغ۔ اس سے یہ مراد ہوتی ہے کہ ایک قطعہ زمین صرف تفریح طبع کے لئے خوش منظر بنالیا جائے اسمیں سرسبز آرائشی اور زیبائشی چھوٹے بڑے درخت مناسب طریقہ پر لگا دیئے جائیں۔ اس میں سبزہ زار مرغزار یعنی مختلف اقسام کے گراونڈ اور سبزیوں کی دلچسپی پیدا کی جائے۔ اگرچہ ایسے باغات میں بھی پھلدار درخت مناسبت کے ساتھ لگائے جا سکتے ہیں مگر ان کی ثانوی حیثیت ہوتی ہے۔ وہ اولیت کے مستحق نہیں ہوتے ہیں۔

۲ کچن گارڈن یا پائیں باغ یہ صرف ایسا مختصر سا قطعہ ہوتا ہے جس میں ضرورت کے موافق ایک ایک دو دو ہر قسم کا پھلدار یا پھولدار پودا لگا دیا جاتا ہے۔ اور ہر حالت میں ضرورت ملحوظ رہتی ہے۔

نہ کہ سوز و نیت۔

۳ پھول باغ۔ اسمیں پھولدار پودوں کا درجہ ہر حیثیت میں اولیت کا مستحق ہوتا ہے

۴ پھل باغ یہ بھی دو قسم کا ہوتا ہے (الف) تجارتی (ب) غیر تجارتی

غیر تجارتی میں تو ضرورت کے موافق بعض پھلدار پودوں کو اپنی طبیعت کے موافق لگا دیا جاتا ہے اور مدعا یہ ہوتا ہے کہ ایسا باغ ذاتی طور پر پھل کھانے کیلئے استعمال کیا جاویگا لیکن پھلوں کے تجارتی باغات میں بہت سے امور کا خیال کرنا پڑتا ہی۔ ہم چاہتے ہیں کہ یہاں ان کا کچھ مختصر سا تذکرہ کر دیں۔

(الف) تجارتی باغات کیلئے سب سے پہلی قابل خیال بات یہ ہے کہ وہ ایسے مواقع پر نصب کئے جائیں جہاں آمدرفت کے آسان ذرائع ہوں اور اُن کے پھل منڈیوں تک پہونچانے میں زیادہ صرفہ یا زیادہ دقت برداشت نہ کرنی پڑے۔

(ب) ایسے باغات میں وہی پھل زیادہ لگائے جاتے ہیں جنکی پیداوار اچھی اور مانگ زیادہ ہوتی ہے۔ اچھی پیداوار سے ہماری مراد یہ ہے جیسے کہ مظفر پور میں لیچی ناگپور اور پنجاب کی سرزمینوں میں مالٹا اور سنترہ وغیرہ سہارنپور میں آم لیچی اور لوکاٹ وغیرہ۔ یہ بات کہ کہاں کونسا پھل اچھا ہوتا ہے۔ وہاں کے سابقہ حالات پر نظر ڈالنے سے بہت آسانی کے ساتھ معلوم ہو جاتا ہے۔

اسی کے ساتھ ہم یہ ظاہر کئے دیتے ہیں کہ نئے نئے تجربات کا کرنا بھی خالی از لطف نہیں ہوتا ہے بلکہ اولوالعزم لوگوں کا طریقہ ہے۔

جیسا کہ پنجاب میں اب عام طور پر آم کی نسلیں پھیلتی جا رہی ہیں حالانکہ بیشتر وہاں کے لوگوں کا یہ عقیدہ تھا کہ پنجاب کی زمین آم کو قبول نہیں کرتی ہے۔ ایسے چھوٹے چھوٹے قطعات جن میں کسی قاعدہ اور قرینہ کو ملحوظ رکھے بغیر بہت سی اقسام کے پھلدار پودے لگا دیئے جاتے ہیں بہار بیچنے کے موقع پر بیحد ناقص ثابت ہوتے

ہیں۔ اور سوداگر اُن کے دام اچھے نہیں لگاتے ہیں۔ کیونکہ ایسے باغات کی پاسبانی یعنی رکھوالی ناممکن ہوتی ہے۔ اور بہت سا وقت فضول ضائع ہو جاتا ہے۔

تجارتی باغات کو ہمیشہ چند مختلف قطعات پر جداگانہ تقسیم کرنا لازم ہے اور ہر قطار میں الگ الگ ایک ہی قسم کے پھلدار پودے لگانے مناسب ہیں وہ بھی اتنی کافی مقدار میں کہ رکھوال حفاظت اور خدمت وغیرہ کا صرفہ نکل آئے۔

آم کے قطعہ میں خصوصیت کے ساتھ یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے۔ کہ ایسی قسمیں لگائی جائیں جو ایک ہی وقت میں پکنے والی ہوں۔

مثلاً اگیتے قطعہ میں پچھیتی قسم لگانی لازم نہیں ہے۔ اسی طرح پچھیتے قطعہ میں اگیتی پکنے والی اقسام سے احتراز لازم ہے۔ جو اقسام درمیانے موسم میں پختہ ہوتی ہیں اُن کا بھی ایک جداگانہ قطعہ ہونا چاہیئے۔

تجربہ کار صاحب فن تو یہاں تک احتیاط کرتے ہیں کہ وہ کسی ایسے قطعہ میں جسمیں زیادہ قد کرنے والے درخت لگائے گئے ہوں ایسی اقسام نہیں لگاتے ہیں جو کم قد کرنے والی یعنی ڈوارف ہوں۔

غالباً افہام و تفہیم کے لئے تو ترتیب باغ کے سلسلہ میں اسی قدر اشارات کافی ہو سکتے ہیں باقی اپنے اپنے تجربات ہیں۔

فی الحقیقت باغبانی ایک بہت بڑا علم ہے جو عمریں گذار دینے پر بھی حاصل نہیں ہوتا ہے۔

# زمین

باغ کی زمین کے متعلق پرانے خیال کے لوگوں میں پہلے سے یہ دستور چلا آ رہا ہے کہ وہ ہمیشہ ناکارہ زمینوں سے باغ کا کام لیتے تھے ہمارے نزدیک یہ ناواقفیت

کا باعث ہے۔ اور بالکل غلط خیال ہے خراب زمینوں میں اول تو پھلدار درخت مشکل سے پرورش ہوتے ہیں اور بڑی بھاری مصیبت پھر یہ پیش آتی ہے کہ اُن کی عمر بہت ہی گھٹ جاتی ہے مثلاً جو درخت سو برس تک زندہ رہ سکتا تھا وہ صرف پچیس برس میں ختم ہو جاتا ہے۔

زمین کے متعلق یہ غور کرنے کی ضرورت بھی پیش آتی ہے کہ جس قسم کے پودے اُس میں لگائے جا رہے ہیں اُن کی پرورش کے مناسب اجزار کافی تعداد میں موجود بھی ہیں یا نہیں۔ مثلاً آپ نے غور کیا ہوگا کہ بعض زمینوں کے امرود میٹھے اور بعض کے پھیکے ہوتے ہیں علیٰ ہٰذالقیاس الہ آباد کا امرود اپنے ذائقہ اور خوشبو کے لحاظ سے بہت اعلیٰ درجہ کا ہوتا ہے ایسی صورت میں آپ کو کیا ضرورت ہے کہ آپ پھیکے ناکارہ اور ناقص امرود پیدا کریں۔

فرض کیجئے ایک زمین سنترہ کے لئے موزوں ہے۔ لہٰذا آپ کا فرض ہے کہ ایسی زمین میں سنترہ ہی لگائیں۔

# زمین کی تشخیص

زمین کی تشخیص کے سلسلہ میں ہم زمین کی تمام اقسام سے بحث کر سکتے تھے اور اُن کے اجزار کی تفصیل بھی بتا سکتے تھے۔ مگر ایسے مسائل کے سمجھنے کو فنی واقفیت کی اشد ضرورت ہے۔ لہٰذا ہم آپ کا وقت فضول ضائع کرانا مناسب تصور نہیں کرتے ہیں۔

اس لئے ہم آپ کو توجہ دلاتے ہیں کہ ہر صوبہ کی گورنمنٹ نے پھلوں کو ترقی دینے کے سلسلہ میں محکمے قائم کر رکھے ہیں اور ان محکموں سے ہر شخص مختلف قسم

کی امداد بغیر کسی معاوضہ کے حاصل کر سکتا ہے۔

آپ کا فرض ہے کہ جب کسی زمین میں آپ کسی قسم کا باغ لگوانا چاہیں تو پہلے کسی ماہر فن سے اُس زمین کے حالات دریافت کرلیں۔ لیکن ایسی ضرورت بھی خاص خاص مقامات پر پیش آتی ہے۔ ورنہ عام طور پر زیر کاشت زمینوں کے حالات اور تجربات مقامی لوگوں کو اچھی طرح معلوم ہوتے ہیں۔ باغ کیلئے نمناک سیلاب زدہ اور کمزور شور کلر وغیرہ کی اقسام یا بھوڑ قسم کی زمین کا انتخاب بالکل غیر موزوں ہے۔

بہر حال باغ کے لئے اچھی زمین اور اچھے موقع کی تلاش نہایت ضروری ہے۔

# پرمنافع باغ

مختلف قسم کے باغات سے بحث کرنی اس موقع پر چنداں ضروری نہیں ہے لہٰذا ہم ایک ہی قسم یعنی تجارتی باغ کے متعلق کچھ عرض کرنا ضروری سمجھتے ہیں۔ جیسا کہ ہم پیشتر عرض کر چکے ہیں کہ باغ کو چند قطعات پر تقسیم کر کے اس میں مناسب اور موزوں پودے لگانے چاہئیں۔ فرض کیجئے کہ نمبر ایک قطعہ آم کا ہے۔

(۱) قطعہ آم۔ اسکو تین حصوں میں تقسیم کرنا لازم ہے۔ مثلاً یہ تین بیگہ زمین ہے تو الف ب ج تین ٹکڑے ایک ایک بیگہ کے ہوئے۔

لہٰذا قطعہ الف میں پچھیتے آم مثلاً اقسام فجری لگائیں اور قطعہ ب میں درمیانی قسم مثلاً اقسام لنگڑا وغیرہ لگائیں۔ اور قطعہ ج میں بمبئی سفر دلی اور ایسی ہی

چند مشہور رنگینی اقسام لگائیں۔ یہ خیال رکھنا بھی ضروری ہے کہ وہی آم لگائیں جنکو بازار والے اور اہل ملک عام طور پر جانتے ہیں۔ جن کی پھلست بہتر ہے اور قیام دار ہوتے ہیں۔

آموں کی بعض اقسام میں طرح طرح کے عیوب ہوتے ہیں۔ ہم سے یا دوسرے ماہرین فن سے مشورہ کرنے کے بعد اقسام کا انتخاب لازم ہے۔

ہماری فہرست کا بغور مطالعہ کرنے سے بہت سی باتیں معلوم ہو سکتی ہیں۔

آم کے علاوہ باقی پھلوں کو بھی جداگانہ قطعات میں لگانا مناسب ہے۔ اس طرح اُن کی حفاظت بھی سہولت کے ساتھ ہوتی ہے۔

مثلاً لوکاٹ۔ آڑو۔ سنترہ۔ مالٹا۔ گریپ فروٹ ناشپاتی لیچی وغیرہ وغیرہ۔

پھلدار درختوں کے انتخاب میں ہمیشہ اعلیٰ اقسام کا انتخاب ضروری ہوتا ہے۔ کیونکہ ناقص اقسام کو پرورش کرنے سے اپنا نقصان بھی ہوتا ہے اور سب سے زیادہ نقصان ملک کو پہونچتا ہے بُری اقسام کے پھل ملک کو بدنام کرتے ہیں اور اچھے پھلوں کی قسموں کو بگاڑ دیتے ہیں۔

ادنیٰ ترین قسمیں پھلوں میں ایک مرض کی حیثیت رکھتی ہیں۔ نرسریوں اور ذخیرہ داروں کا بھی فرض ہے کہ وہ ان سب کو برباد کردیں اور باغات لگانے والے ان کو ہرگز نہ لگائیں۔

**کیلہ** اس کے متعلق یہ بتا دینا ضروری ہے کہ جب تک نہر کا پانی اور کھاد کا کافی انتظام نہ ہو تو خشک علاقوں میں اس کا لگانا ایک مصیبت ہے اور اس سے نقصان کے سوا اور کچھ حاصل نہیں ہوتا ہے۔ رہے وہ ساحلی مقامات جو اس کیلئے قدرتی موزونیت رکھتے ہیں اُن کا قیاس ہر جگہ نامناسب ہے۔

# پودے نصب کرنا

تیز گرم موسم کے سوا تمام سال پودے لگائے جاتے ہیں۔ آم اور لیچی یا لوکاٹ وغیرہ کو پھر سرد موسم میں بھی نہیں لگاتے ہیں۔ معتدل موسم اور برسات یہ دو زمانے پودے لگانے کیلئے خاص ہیں۔ پودوں کو عموماً زمین میں شام کے وقت نصب کرنا چاہیئے کیونکہ وہ رات کی خنکی میں آرام حاصل کرکے اگلے روز کی دھوپ کا مقابلہ کرنے کی قوت حاصل کر لیتے ہیں۔ ترشاوے کے پودے جن کی سرد موسم میں پت جھڑ ہو جاتی ہے۔ سردی کے موسم میں لگائے جاتے ہیں۔ اُن کو ایک مقام سے دوسرے مقام پر بغیر گاچی پینڈ کے بھی بھیجدینے میں کوئی نقصان نہیں ہوتا ہے۔

پودے لگانے سے کچھ روز پیشتر تین تین فٹ مکعب گڈھے کھود کر ان میں کھاد ملی ہوئی مٹی بھر کر دو ایک بار پانی دے دینا لازم ہے اسکے بعد ان میں پودے لگائیں۔ اس طرح لگائے ہوئے پودے بہت جلد پرورش پاتے ہیں۔

پودے لگانے کے بعد برابر کی مٹی اچھی طرح دبا دیں تاکہ ہوا کے منافذ بند ہو جائیں اور فوراً پانی دیدیں۔ تاکہ مٹی بیٹھ جائے۔

پھر حسب ضرورت پانی اور کھاد دینا یا گوڈائی کرنی صرف یہ تین ہی کام ایسے ہیں جنکی مشغولیت باغ کو چند روز میں تیار کر دیتی ہے۔

تیز گرمی والے ممالک میں نئے لگائے ہوئے پودوں پر اونچا سایہ کرنا اشد ضروری ہے ورنہ وہ ضائع ہو جائینگے۔ آم کے پودوں کے پاس کیلہ کا درخت

لگا دینا نہایت نامناسب ہے۔

سردی کے موسم میں پالے اور برف سے بچانے کے واسطے بھی پودوں پر سایہ کرنا ضروری ہوتا ہے۔ گرمی کا سایہ صرف اوپر ہی اوپر کیا جاتا ہے چاروں طرف سے پودا کھلا رہتا ہے۔

# کھاد

کھاد کا استعمال جس سے ہندوستان کے باغبان بالکل بے خبر رہتے ہیں۔ بعض حالتوں میں بیحد ضروری ہوتا ہے۔ کیمیاوی کھاد جن پر آج کل تمام متمدن ممالک کی کامیابی کا راز منحصر ہے اُن کی معلومات سے ہندوستان کا کاشتکار اور باغبان آج تک دونوں ہی ناواقف ہیں۔ کس قدر افسوس کا مقام ہے یہاں چونکہ اس قسم کی تعلیم کا رواج نہیں تھا۔ اسلئے ملک کو بے حد نقصان اُٹھانا پڑا۔ شکر کا مقام ہے کہ اب کچھ کچھ تعلیم یافتہ باغبان ملک میں نظر آنے لگے ہیں اور اُن کے میل جول سے ابتدائی معلومات کا سلسلہ شروع ہو گیا ہے۔ کہیں کہیں جدید اصول کے ماتحت بھی کام کیا جا رہا ہے پنجاب میں لائل پور۔ یوپی میں کانپور اور لکھنؤ اور بہار میں پوسا۔ یہ ایسے مقامات ہیں۔ جہاں ماہرین فن کا اچھا خاصہ مجمع رہتا ہے۔

کھاد کے سلسلہ میں سوپر فاسفیٹ آف راکس اینڈ بون۔ بلڈ۔ نائیٹریٹ آف سوڈا سلفیٹ آف امونیا پٹاشش پرندوں کی بیٹ مختصراً صرف اسی قدر اشیاء کافی ہیں۔

ان کو مناسب طریقہ پر مرکب کرنے سے ہر ایک جنس اور ہر ایک پھلدار پودے کے لیے مناسب کھاد کا انتظام ہو سکتا ہے۔

# فاصلہ درختان

| | |
|---|---|
| آم تخمی | ۴۰ سے ۶۰ فٹ |
| آم قلمی | ۳۰ سے ۴۰ فٹ |
| لوکاٹ و لیچی | ۲۰ سے ۳۰ فٹ |
| سپوٹا | ۱۵ سے ۲۵ فٹ |
| ناشپاتی۔ انجیر۔ نارنگی۔ مالٹا چکوترہ<br>آڑو۔ آلوچہ۔ پلم۔ آلو بخارا۔ شریفہ<br>انار۔ بہی۔ پرسی مین سنترہ۔ گریپ فروٹ | ۱۵ سے ۲۰ فٹ |
| انگور۔ کیلا۔ ارنڈ۔ خربوزہ | ۶ سے ۹ فٹ |

حسب ضرورت پودوں کے تھالے بنا کر پانی کا کھال جداگانہ بنانا چاہیئے۔ اس سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ پودوں میں حسب ضرورت پانی تقسیم کرنے میں بے حد سہولت رہتی ہے۔ اور جدا جدا طریقہ۔ پانی کا بندوبست کیا جا سکتا ہے۔

برسات میں عموماً تھالے بند کر دیئے جاتے ہیں۔ تاکہ پانی کی زیادتی سے پودوں کو نقصان نہ پہنچے۔ بارش بند ہوتے ہی باغ کی گوڈائی کر دینی لازم ہے۔ اور گھاس کباڑ کو دور کر دیا جاتا ہے۔ پودوں کو کھاد دے کر گوڈائی کر دینے کا یہی زمانہ ہے۔ کیونکہ اس کے بعد پھر سردی شروع ہو جاتی ہے۔

# آم

یہ ہندوستان کا ایک مایہ ناز پھل ہے۔ اس کی ترقی کے متعلق تاریخ بے حد دلچسپیوں سے مزین ہے۔ اور اس پر سلاطین تیمور یہ کے بے حد احسانات ہیں۔ اس کی نسلیں پیوند کے ذریعہ پھیلائی جاتی ہیں اور اسی طرح اُن کو قائم رکھا جاتا ہے۔

لیکن اب عمل میں بھی ترقی کے آثار پائے جا رہے ہیں۔ یعنی آم چشمہ اور دابے کے ذریعہ بھی پیدا کیا جا رہا ہے۔

آم کے متعلق آب و ہوا کے سلسلہ میں یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ یہ بارش ہونے والے گرم میدانوں کو زیادہ پسند کرتا ہے۔ اور جہاں اُنشی درجہ سے کم گرمی ہوتی ہے وہ علاقے اس کے لئے بالکل غیر موزوں ہیں اسی طرح یہ کوہستانی علاقوں کو بھی پسند نہیں کرتا ہے۔ البتہ بعض گرم پہاڑی مقامات میں پیدا ہوتا ہے مگر زیادہ اونچے پہاڑ اس سے محروم ہیں۔

آم کے پیوند کے لئے بہترین موسم برسات ہے۔ لیکن یہ عمل فروری میں بھی کیا جا سکتا ہے جسمیں دقتیں زیادہ اور فائدہ کم ہے۔

جس زمیں میں پانچ فی صدی چونہ کی ملاوٹ ہوتی ہے۔ وہاں کا آم بہت خوش ذائقہ اور شیریں ہوتا ہے۔ یہ نرم اور بُھربُھری زمین کو بے حد پسند کرتا ہے۔ سخت زمین اس کے لئے موزوں نہیں ہوتی ہے۔ چکنی مٹی جبکہ اس میں ریت کی مقدار زیادہ پائی جائے: آم پیدا کر سکتی ہے۔ ورنہ یہ اس میں دشواری کے ساتھ ہوتا ہے۔

# شکر کا مقام

شکر کا مقام ہے کہ اب یو۔پی سے قدم باہر نکال کر آم نے پنجاب کی سرزمین بھی اپنا وطن بنا لیا ہے۔ اور اہل پنجاب کی اولوالعزمی چونکہ تمام ملک میں ضرب المثل ہے۔ اس لئے ہم خوش ہیں کہ اُن کی وساطت سے یہ ہر دلعزیز پھل بہت کچھ ترقی حاصل کرے گا اور وہ کام جو صدیوں سے رکا پڑا تھا اب اہل پنجاب کے ہاتھوں چند برسوں میں سرانجام ہو کر آم کو کہیں سے کہیں پہونچا دے گا۔ اگرچہ ابھی تک سنترہ کے مقابلہ میں آم کو اُنھوں نے دوسرے نمبر پر رکھا ہے۔ لیکن یہ کوئی گھبرانے کی بات نہیں ہے۔ کیونکہ آم خود کچھ عرصے بعد سب پھلوں پر سبقت حاصل کرے گا۔

## لیچی سینوٹا

فی الحقیقت نہایت شیریں قابلقدر پھلدار درخت ہے سال میں دو دفعہ پھلتا ہے، اسکی ایک قسم بارہ ماسی ہے۔ سہارنپور اور اس کے گرد و نواح علاقہ بنگلور اور دوسرے میدانی ممالک میں بے تکلف پرورش پاجاتا ہے۔ اسکا بڑا پھل چھوٹی نارنگی کے برابر شتری رنگ کا ہوتا ہے۔ بیج میں کسی قدر کھرنی سے مشابہت پائی جاتی ہے۔ غالباً یہ پودا جاپانی ہے اگست اور مارچ اسکے پھلنے کے دو زمانے ہیں، نواح کلکتہ میں بھی اسکی عام شہرت ہی اور وہاں کے بازاروں میں یہ بکثرت فروخت ہوتا ہے، تخم بیج سے پیدا کیا ہوا درخت کسی قابل نہیں ہوتا۔ اسکی طرف بالکل التفات نہ کرنا چاہئے البتہ پیوندی درخت نہایت اعلیٰ ہوتا ہی اسکا پیوند کھرنی یا مہوے پر بہتر شمار کیا گیا ہی سرد پہاڑونکی آب و ہوا اسکے خلاف ہی تین ہزار فٹ کی بلندی تک بویا جاسکتا ہے۔ ہمارے یہاں

# پیوندی انتخابی آموں کی تفصیل

یعنی

## مفصل فہرست بحساب حروف تہجی

| نمبر پودا | نام پودا | قیمت | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اسوجیہ سُرخ | عہ | ستمبر | ۴ اونس | پچھیتا نہایت قابل قدر سرخی لئے ہوئے۔ |
| ۲ | اسوجیہ دیوبند | ۱۲ر | اگست | ۱۲ تولہ | رس ٹپلا ذائقہ شیریں پھلت کا بہتر آم ہے۔ |
| ۳ | الفن الفرزو | عہ ر | جون | ۲۰ تولہ | شیریں بے ریشہ پوست باریک خوشبودار آم ہے۔ |
| ۴ | آکھ | ۱۲ر | جولائی | ۱۰ تولہ | خوبصورت پھل ہے۔ |
| ۵ | امام باڑے والا | عمار | اگست | ۲ پونڈ | شیریں سیاہی مائل لانبا قابل قدر آم ہے۔ |
| ۶ | اینی | عہ ر | جولائی اگست | ڈیڑھ پاؤ | پوست زرد مغز سرخ شیریں خوش ذائقہ آم ہے۔ |
| ۷ | آمن دسہری | عہ ر | جولائی | ۲ چھٹانک | بے نظیر لاجواب خوشبودار خوش ذائقہ خستہ گٹھلی خورد پھلت زیادہ مشہور آم ہے۔ |
| ۸ | امیر گولہ | عہ | جون جولائی | ایک پونڈ | چند روز رکھنے سے نہایت شیریں ہو جاتا ہے |
| ۹ | انگبین | عہ | اگست | ۱۲ اونس | بیحد شیریں پھلت زیادہ قابل قدر آم ہے۔ |
| ۱۰ | اناناس | عہ | جون | ۲۰ تولہ | اناناس کی خوشبو بے ریشہ پوست باریک شیریں آم ہے |
| ۱۱ | انورا | عہ | جولائی | ۳ پونڈ | ایک فٹ تک لانبا ہوتا ہے شیریں اور مشہور آم ہے |
| ۱۲ | انوکھا سمرد | عہ | اگست | " | بہترین آم ہے۔ |
| ۲۵۰ | اسٹار | ہے | " | سوا سیر | گٹھلی خورد خوش ذائقہ شیریں آم ہے۔ |

| نمبر پودا | نام پودا | قیمت | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | **ب** |
| ۱۳ | بانکا | عہ | جولائی | ۶ چھٹانک | بیریشہ خوشذائقہ خوشرنگ خوبصورت سرخی مائل آم ہے |
| ۱۴ | بارہ ماسی | عہ | دومرتبہ | ۱۲ اونس | بہتر ذائقہ کا بارہ ماسی آم ہے سال میں دو مرتبہ پھل دیتا ہے |
| ۱۵ | بلبل چشم | عہ | اگست | ۴ چھٹانک | پسندیدہ اور بہتر آم ہے۔ |
| ۱۶ | بمبئی زردہ | ۱۰ر | جون | ۲۰ تولہ | اسکو سرولی بھی کہتے ہیں بیحد خوشذائقہ مشہور آم ہے |
| ۱۷ | بمبئی سبز | ۱۰ر | " | " | خوشذائقہ خوشبودار مشہور آم ہے۔ |
| ۱۸ | بنگالی گولا | عہ | جون جولائی | ۳۰ تولہ | گٹھلی خورد بیریشہ قابل قدر آم ہے۔ |
| ۱۹ | بھدیان | ۱۲ر | اگست ستمبر | ۱۰ تولہ | خوشذائقہ پچپچا آم ہے۔ |
| ۲۰ | بلیدار خورد | عہ۸ر | اگست | ۲ اونس | پھل دیرپا شاخیں ملائم سرخی مائل لذیذ آم ہے زیادہ اونچا نہیں جاتا ہے۔ |
| ۲۲ | بینظیر کلان | عہ۸ر | جولائی | ۲ پونڈ تک | ذائقہ اور جسامت کے لحاظ سے اپنی نظیر آپ ہے۔ |
| ۲۵۱ | بندرابنی | ۱۲ر | " | ۲۵ تولہ | خوشذائقہ آم ہے۔ |
| ۲۵۲ | بیجاراؤ گڈھ | عہ | جون جولائی | ایک پونڈ | خوشبودار لذیذ سفیدی مائل آم ہے۔ |
| | | | | | **پ** |
| ۲۲ | پیری | عہ | اگست | ۲۰ تولہ | خوشذائقہ خوبصورت بمبئی کا مشہور آم ہے۔ |
| ۲۳ | پرنس | عہ۸ر | جون جولائی | ایک پونڈ | گٹھلی خورد شیریں بیریشہ زعفرانی رنگ کا آم ہے |
| ۲۴ | پنچ سیرہ | عہ | جولائی | ڈھائی پاؤ | ذائقہ شیریں گٹھلی خورد پوست باریک مشہور آم ہے |
| ۲۵ | پورنیا | عہ | " | ۲ پونڈ | بے ریشہ خوشذائقہ انتخابی آم ہے۔ |
| | | | | | **ت** |
| ۲۵۳ | تمنچہ | عہ | جون | ۱۰-اونس | خوشذائقہ باریک پوست کا آم ہے۔ |
| ۲۵۴ | تیموریہ | عہ۸ر | اگست | ۶ چھٹانک | نہایت خوشبودار بے حد ذائقہ کا پسندیدہ آم ہے۔ |

| نمبر پودا | نام پودا | قیمت | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | ث | | |
| ۲۶ | ثمر بہشت علی باغ | عہ | جولائی | ۴ چھٹانک | سرخ رنگ کا خوبصورت خوش ذائقہ بہتر آم ہے۔ |
| ۲۷ | ثمر بہشت رام پور | عہ | جولائی | 〃 | خوش ذائقہ بیریشہ نہایت پسندیدہ آم ہے کچھ عرصہ پال میں رکھنے سے شیریں ہو جاتا ہے۔ |
| ۲۸ | ثمر بہشت چونسہ | عا | اگست | ۸ چھٹانک | دیرپا۔ شیریں پھلت زیادہ مشہور آم ہے۔ |
| | | | ج | | |
| ۲۹ | جعفر کا کانگیا | عہ | اگست | نصف پونڈ | بے ریشہ شیریں پھیکا دیرپا آم ہے۔ |
| ۳۰ | جوگیا گلگٹرن | ۸عہ | جون | ایک پونڈ | بیریشہ خوشنما شیریں آم ہے۔ |
| | | | چ | | |
| ۳۱ | چکنا | عہ | جولائی | ۵ تولہ | بیریشہ لذیذ چکنے گودے کا آم ہے۔ |
| ۲۵۵ | چپٹا | عہ | 〃 | تین پاؤ | گٹھلی خورد بیریشہ شیریں خوشبودار نہایت پسندیدہ آم ہے |
| | | | ح | | |
| ۳۲ | حضور پسند | ۸عہ | جون جولائی | ایک پونڈ | خوبصورت سنہرے رنگ کا نہایت خوش ذائقہ آم ہے۔ |
| ۲۵۶ | حسینیا | ۸عہ | جولائی | 〃 | بے ریشہ لذیذ چکنے گودے کا آم ہے۔ |
| | | | خ | | |
| ۳۳ | خاص الخاص | عا | جولائی | ۳۰ تولہ | بیحد شیریں اور خوبصورت آم ہے۔ |
| | | | د | | |
| ۳۴ | دل آرام | صہ | اگست ستمبر | ۴ پونڈ تک | بیحد قابل قدر بالکل نرالا جدید قسم کا آم ہے۔ |
| ۳۵ | دیبی بھوگ | عہ | جون جولائی | ایک پونڈ | گٹھلی خورد مغز خستہ خوش ذائقہ آم ہے۔ |
| ۲۵۷ | دودھیا کلاں | ۸عہ | جولائی | تین پاؤ | نہایت بہتر آم ہے۔ |
| ۲۵۸ | دوارکا | ۸عہ | 〃 | سوا سیر | بے حد قابل قدر خوش ذائقہ سیاہی مائل آم ہے۔ |

| پودا نمبر | نام پودا | قیمت فی پودا | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | ڈ | | |
| ۳۶ | ڈاکٹر کنگ | عہ | جون جولائی | تین پاؤ | لذیذ خوشذائقہ قابل قدر آم ہے۔ |
| | | | ر | | |
| ۳۷ | رام گولا | عگ | اگست ستمبر | ۱۲ اونس | گرمی کو برداشت کرنے والا خوشذائقہ زیادہ پھلت کا بہت پچھیتا آم ہے۔ |
| ۳۸ | راجہ والا | ے | اگست ستمبر | ۵ پونڈ تک | اسکی گٹھلی نہایت خورد خوشبودار خوش ذائقہ شیریں بے ریشہ قیام دار گرمی کو برداشت کرنے والا آم ہے۔ |
| ۲۵۹ | روشن طباق | عہر | جولائی | ایک پونڈ | خوبصورت قابل قدر خوشذائقہ آم ہے |
| | | | ز | | |
| ۳۹ | زرد آلو | عہر | جون | ۲۰ تولہ | خوشبودار خوشذائقہ بیریشہ کاغذی پوست کا آم ہے |
| ۴۰ | زعفران | عہر | " | " | زعفرانی رنگ کا نہایت خوشذائقہ آم ہے۔ |
| ۴۱ | زمستانیہ | ے | اکتوبر نومبر | " | پھل سرخ رنگ کا ہوتا ہے نہایت خوبصورت قابل قدر آم ہے بعض مرتبہ سال میں دو دفعہ بھی پھل دیتا ہے۔ |
| | | | س | | |
| ۴۲ | سرخہ محی الدین | ۱۲ار | جون | پاؤ سیر | خوشرنگ اور خوشذائقہ آم ہے کچھ دن رکھنے کے بعد شیریں ہوتا ہے |
| ۴۳ | سرخہ کلکتہ | عہر | جون جولائی | ۲۰ تولہ | خوبصورت نہایت شیریں پوست باریک بے ریشہ آم ہے۔ |
| ۴۴ | سرخہ عبد العزیز | ۱۲ار | اگست | ۵ تولہ | چھوٹے آموں میں خوبصورت خوشذائقہ آم ہے |
| ۴۵ | سفید گولا | عہر | جولائی | ۳۰ تولہ | خوشذائقہ خوبصورت اور شیریں آم ہے |
| ۴۶ | سفیدہ لکھنو | ۱۲ار | جون | ۱۰ تولہ | خوشذائقہ دیرپا اور رسیلا آم ہے۔ |

| نمبر پودا | نام پودا | قیمت | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۷ | سفیدہ ملیح آبادی | ۱۲ر | جون | ۳ اونس | خوشذائقہ دیرپا اودھ کا مشہور آم ہے ہمارے نزدیک سفیدہ اور نایاب دونوں ایک ہیں |
| ۴۸ | سکھ تارا | عار | جولائی | ایک پونڈ | بیحد لذیذ خوبصورت قابلقدر شیریں آم ہے |
| ۴۹ | سوپا کلاں | عہ | " | ۱½ پونڈ تک | خوشبو سوپہ کے مانند خوشنما سرخی لئے ہوئے نہایت کلاں قابلقدر اور مقبول بازار آم ہے |
| ۵۰ | سہ فصلہ | عہر | اگست | ۱۲ اونس | شیریں اور خوشبودار آم ہے بعض مرتبہ سال میں تین دفعہ پھل دیتا ہے۔ |
| ۵۱ | سینگڑہ | ۸عہر | جون | ایک پونڈ | بیحد شیریں بھینس کے سینگ کے مشابہ آم ہے |
| ۵۲ | سیپیا شاہ پسند | ۸عہر | جولائی | ۶ چھٹانک | چھوٹی گٹھلی پوست باریک لذیذ نہایت پسندیدہ آم ہے۔ |
| ۲۶۰ | سہنڈ چیلا | ۸عہر | جولائی | ۵ تولہ | بہترین خوشذائقہ آم ہے۔ |
| | | | ش | | |
| ۵۳ | شاہ پیلا | ے | اگست | ۳ پونڈ تک | بیریشہ شیریں خوشذائقہ دیرپا آم ہے اسکی شاخیں لچکدار ملائم ہوتی ہیں۔ |
| ۵۴ | شریفہ | عہ | جون | ۲۰ تولہ | بالکل شریفہ کے مانند خوشذائقہ آم ہے۔ |
| | | | ط | | |
| ۵۵ | طوطا پری حیدرآباد | عہ | جولائی | آدھ سیر | سرخرو شیریں بیریشہ پسندیدہ آم ہے۔ |
| ۵۶ | طوطا پری سرخ خوردہ | عار | " | ۱۰ تولہ | نہایت شوخ سرخ بیحد خوبصورت پھلت کا زیادہ پھل کے موسم میں درخت سرو چراغاں معلوم ہوتا |
| ۵۷ | طوطا پری سبز | ۸عہر | " | ۶ چھٹانک | پھلت کا زیادہ خوبصورت شیریں دیرپا اور قابل تعریف آم ہے۔ |

| نمبر پودا | نام پودا | قیمت | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | ف | | |
| ۵۸ | فجری زعفرانی | عہ/۸ | جولائی | آدھ سیر | گٹھلی چھوٹی چکنی خوشرنگ خوشبودار بیحد قیام دار لذیذ زعفرانی رنگ کا آم ہے۔ |
| ۵۹ | فجری بھاگلپوری | عہ/۸ | اگست ستمبر | ڈیڑھ پونڈ | نہایت خوشذائقہ سرخی لیے ہوئے لانبا تابلقدر آم ہے |
| ۶۰ | فجری گولا | عہ/۸ | اگست | ۲ پونڈ | خوبصورت بیحد دیرپا کچھ دن رکھنے کے بعد شیریں ہوتا ہے سیاہی کی چتیاں آجانیپر کھانیکے قابل ہوتا ہے |
| ۶۱ | فقیر والا | عہ | جولائی | ۲ پونڈ | گٹھلی خورد بیریشہ پوست باریک خوبصورت آم ہے |
| ۶۲ | فجری کلاں | عہ | اگست | تین پاؤ | نہایت دیرپا پچھیتا ہر صفت میں اعلیٰ ہے۔ |
| ۶۳ | قندیل | عہ | جولائی | ایک پونڈ | خوشذائقہ شیریں قندیل کے مانند خوبصورت آم ہے |
| | | | ک | | |
| ۶۴ | کریلی | عہ | اگست ستمبر | نصف پونڈ | بیریشہ خوشذائقہ پچھیتا کریلے کی شکل کا آم ہے |
| ۶۵ | کرشن بھوگ | عہ | جولائی | ۸ اونس | شیریں بیریشہ دیرپا خوبصورت آم ہے۔ |
| ۶۶ | ککڑن کلاں | عہ/۸ | جون | ایک پونڈ | پھلت کا بہتر بے ریشہ اور لذیذ آم ہے۔ |
| ۶۷ | لکڑ یا جبر پڑھا | ۱/ع | اگست | ۳ پونڈ | ایک گرتے تین پھل ہوتے ہیں کھانے میں شیریں اور دیرپا آم ہے۔ |
| ۶۸ | کنور بہار | عہ/۸ | ستمبر | تین پاؤ | دیرپا خوشذائقہ بہتر آم ہے ستمبر سے پہلے یہ آم کھانے کے قابل نہیں ہوتا۔ |
| ۶۹ | کوٹھی حیدرآباد | عہ | اگست | ۲ پونڈ تک | بہت بہتر خوشذائقہ خوبصورت آم ہے۔ |
| ۷۰ | کوپر گرین | عہ | جون جولائی | ۲۰ تولہ | خوشرنگ سبزی مائل خوبصورت آم ہے۔ |
| ۷۱ | کوزہ شیریں | عہ/۸ | اگست | ۶ چھٹانک | شیریں دیرپا پھلت میں بہتر خوشذائقہ آم ہے |
| ۷۲ | کوہستانیہ | ۱/ع | جولائی اگست | ایک پونڈ | نہایت شیریں خوشذائقہ خوبصورت آم ہے۔ |

| نمبر پودا | نام پودا | قیمت | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷۳ | کھرسا پاٹ | عہ | جولائی | ۱۵ اونس | گٹھلی خورد نہایت شیریں خوش ذائقہ پوست باریک رنگ سیاہی مائل آم ہے۔ |
| ۷۴ | کیلو اور گیٹی صاحب | عہ | جولائی اگست | ایک پونڈ | بیریشہ نہایت درجہ ممتاز آم ہے۔ |
| ۲۶۱ | کریلا بھاگلپور | عہ | جولائی | ۵ چھٹانک | کریلے کی شکل کا بیریشہ خوش ذائقہ آم ہے۔ |
| | | | **گ** | | |
| ۷۵ | گلاب خاص سرخ | عہ | جون | ۱۰ تولہ | قابل قدر خوش ذائقہ شیریں آم ہے۔ |
| ۷۶ | گوپال بھوگ | ۱۲/ | جولائی | ۲۰ " | دیرپا خوش ذائقہ شیریں آم ہے۔ |
| | | | **ل** | | |
| ۷۷ | لنگڑہ بنارسی | ۱۲/ | جولائی | ۶ چھٹانک | مشہور قابل قدر آم ہے۔ |
| ۷۸ | لنگڑہ حاجی پور | عہ | " | " | لنگڑہ بنارسی کے مشابہ ہے۔ |
| ۷۹ | لنگڑہ آسٹنڈ | عہ | جون | ایک پونڈ | کلاں لذیذ اور مشہور آم ہے۔ |
| ۸۰ | لنگڑہ ہردوئی | عہ | جولائی | ۶ چھٹانک | بنارسی لنگڑے سے بڑا نہایت لذیذ آم ہے۔ |
| ۸۱ | لبچرا | ۸/ | اگست | ایک پونڈ | بادامی رنگ گولائی لئے ہوئے خوبصورت خوش ذائقہ آم ہے۔ |
| ۸۲ | لیمن | عہ | جولائی | ۲۰ تولہ | اسمیں لیمو کی خوشبو ہوتی ہے اور ذائقہ بہتر ہے |
| ۲۶۲ | لاٹھ کمپو | ۸/ | " | ۳ پونڈ تک | خوش ذائقہ آم ہے۔ |
| | | | **م** | | |
| ۸۳ | مالدہ ہنڈل | ۸/ | جون | ۳ پاؤ | مشہور آم ہے مربہ کیلئے بہتر ہے۔ |
| ۸۴ | مچھلی | ۸/ | اگست | " | نہایت خوشنما دیرپا چھپتا خوش ذائقہ آم ہے۔ |
| ۸۵ | مندراجی | عہ | جولائی | " | انتخابی نہایت شیریں آم ہے۔ |
| ۸۶ | من ماتا پسند | عہ | " | " | گٹھلی خورد قوامدار رنگ زرد نہایت شیریں۔ |
| ۸۷ | میڈم | ۸/ | " | ۲۰ تولہ | خوش ذائقہ اور خوبصورت آم ہے۔ |

| نمبر [illegible] | نام پودا | قیمت | پھل پکنے کا زمانہ | پھل کا وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۶۳ | مسٹر ہارڈورڈ | ۸؍ | اگست | ۱½ پونڈ | دیرپا خوشرنگ خوشذائقہ بیریشہ خورد گٹھلی کا آم ہے۔ |
| ۲۶۴ | ملغوبہ حیدرآباد | ۸؍ | جون جولائی | ۱½ پونڈ | نہایت خوشذائقہ آم ہے۔ |
| ۲۶۵ | موتیا | ۱۲؍ | جولائی | ۶ چھٹانک | گٹھلی خورد فجری کے مشابہ پھلت کا بہت زیادہ آم ہے۔ |
| ۲۶۶ | مٹھوا | ۱۲؍ | ″ | ۱۵ تولہ | پتلے رس کا خوشبودار خوشذائقہ آم ہے۔ اسکو سندر شاہ بھی کہتے ہیں۔ |



ن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸۸ | ناشپاتی | ۸؍ | اگست | ۱۲ اونس | نہایت قابل قدر خوشذائقہ ناشپاتی کے مشابہ آم ہے۔ |
| ۸۹ | ناگن سرخ | ۸ | جولائی | ۲۰ تولہ | خوبصورت سرخی مائل بیریشہ اور لذیذ آم ہے۔ |
| ۹۰ | نازک پسند | ۱۲؍ | جون جولائی | ۶ اونس | اسکو لب معشوق بھی کہتے ہیں۔ نہایت خوشرنگ بینگنی رنگ لئے ہوئے ہے۔ |
| ۹۱ | نیلم | ۸؍ | جولائی | ۱۰ چھٹانک | خوبصورت لذیذ بیریشہ آم ہے۔ |

ہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹۲ | ہاتھی جھول | ۸؍ | جولائی | ۱½ پونڈ | لذیذ بے ریشہ خوبصورت آم ہے۔ |

# ملکی و غیر ملکی پھلدار اشجار

| نمبر پودا | نام پودا | قیمت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۹۳ | اڑو امریکن | ۶ر | نہایت شیریں خوشبودار ہوتا ہے۔ |
| ۹۴ | اڑو بٹوس ارلی | ۶ر | نہایت بہتر اور قابل قدر قسم ہے۔ |
| ۹۵ | اڑو ڈبل فلاورنگ | ۶ر | کثرت سے پھلنے والا جاپانی قسم ہے اسپر نہایت خوبصورت پھول گلاب کے پھول جیسا کھلتا ہے۔ |
| ۹۶ | اڑو فلیٹ چکیی | ۴ر | چپٹا خوش ذائقہ پشاوری اڑو ہے۔ |
| ۹۷ | اڑو سرخہ | ۴ر | یہ سہارنپوری قسم کا نہایت بہترین پھل ہے۔ |
| ۹۸ | اڑو سفیدہ | ۴ر | یہ بھی سہارنپوری قسم کا نہایت عمدہ پھل ہے۔ |
| ۹۹ | اڑو سنہی | ۶ر | فلوریڈا کی قسم ہے پھل نہایت خوبصورت ہوتا ہے ذائقہ بیحد شیریں ہے |
| ۱۰۰ | آلوچہ کلاں | ۶ر | شربتی رنگ کا شیریں آلو بخارا ہے۔ |
| ۱۰۱ | آلو بخارا کلکتہ | ۴ر | کلکتہ کا چھوٹا پھل ہے۔ |
| ۱۰۲ | آم پیچ | ۶ر | کھٹا میٹھا پھل ہے۔ |
| ۱۰۳ | امرود دیسی | ۲ر | تخمی ہے۔ |
| ۱۰۴ | امرود الہ آبادی | ۴ر | بارہ ماسی تخمی ہے۔ |
| ۱۰۵ | امرود بیدانہ پیوندی | ۱۲ر | نہایت شیریں امرود ہوتا ہے۔ اور بیدانہ ہے۔ |
| ۱۰۶ | امرود سرخ | ۴ر | اس کا مغز سرخ ہوتا ہے۔ یہ بھی الہ آبادی ہے۔ |
| ۱۰۷ | انار شیریں ولایتی | ۸ر | بیحد لطیف اور شیریں ہے۔ |
| ۱۰۸ | " دیسی | ۴ر | اس کا دانہ سرخ اور سفید رنگ کا ہوتا ہے۔ |
| ۱۰۹ | انار ترش | ۴ر | یہ ترش ہوتا ہے۔ |

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۱۱۰ | انجیر دیسی | ۴ر | بے حد پھلتا ہے۔ |
| ۱۱۱ | " ٹرکی | ۸ر | بیحد شیریں ہے۔ اور پھلت بھی اچھی ہے۔ |
| ۱۱۲ | انجیر سفید | ۸ر | قابل قدر انجیر ہے۔ اس کا رنگ براؤن ہوتا ہے۔ |
| ۱۱۳ | انجیر کابلی | ۴ر | یہ کابل کا نہایت شیریں انجیر ہے۔ |
| ۱۱۴ | انگور آسٹریلیا | ۸ر | بیحد شیریں پھلنے والا ہے۔ اور دو فصلہ بھی ہے مگر دوسری فصل میں چند ایک خوشے لگتے ہیں۔ |
| ۱۱۵ | انگور اودا | ۴ر | یہ پشاور کا تحفہ ہے۔ |
| ۱۱۶ | انگور بیدانہ | ۸ر | بیدانہ نہایت خوش ذائقہ چمن کا پودا ہے۔ |
| ۱۱۷ | انگور موتیا | ۴ر | یہ بھی نہایت اچھا ہے۔ |
| ۱۱۸ | آنولہ بنارسی تخمی | ۸ر | بڑا اور کارآمد آنولہ ہے۔ |
| ۱۱۹ | آنولہ بنارسی پیوندی | عہ | بے ریشہ اور کلاں ہوتا ہے۔ |
| ۱۲۰ | بیر پیوندی | عہ | نہایت شیریں مختلف اقسام کا مجموعہ ہے۔ |
| ۱۲۱ | بڑھل | ۸ر | دوسرے شہروں میں اسکو کٹھل کہتے ہیں خاردار بہت بڑا ہوتا ہے |
| ۱۲۲ | بہی | ۴ر | قلمی اور کلاں ہے۔ |
| ۱۲۳ | بیل کاغذی | ۴ر | کاغذی کلاں اور شیریں پھل ہے۔ |
| ۱۲۴ | پرسی مین ۱ | معہ | یہ جاپان کا مشہور و معروف خوبصورت خوش ذائقہ قابلقدر پھل ہے |
| ۱۲۵ | پرسی مین ۲ | صر | وہی قسم ہے مگر عمر میں کم ہی یعنی تین سال سے کم عمر کا ہے۔ |
| ۱۲۶ | پرسی مین ۳ | للعہ | یہ بھی وہی قسم ہے مگر پودے ہمارے باغ کے تیار کئے ہوئے ہیں اس کا قد ایک فٹ سے زائد نہ ہوگا۔ |
| ۱۲۷ | بیرنالہ | ۸ر | کھٹا میٹھا پھل ہوتا ہے۔ |
| ۱۲۸ | پلم سرخ جاپانی | ۸ر | خوبصورت خوش ذائقہ سرخ رنگ کا جاپانی پلم ہے۔ |
| ۱۲۹ | پلم سبز | ۸ر | نہایت قابلقدر شیریں خوش ذائقہ بڑا جاپانی پلم سبز رنگ کا ہوتا ہے |

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۳۰ | پلم زرد | ۸ر | جاپانی جسکو زرد آلو کہتے ہیں۔ |
| ۱۳۱ | پلم سیاہ | ۸ر | یہ پلم مربہ کیلئے بہت اچھا ہے۔ |
| ۱۳۲ | پلم لدراخ | ۸ر | یہ نہایت خوشذائقہ ہے۔ |
| ۱۳۳ | پلم کواسہ کواسہ | ۸ر | یہ سب جاپانی اور خوشذائقہ پلم ہیں۔ |
| ۱۳۴ | پلم اکٹنکی | ۸ر | |
| ۱۳۵ | پپیتیا | ۴ر | اسکو ارنڈی خربزہ بھی کہتے ہیں۔ |
| ۱۳۶ | جامن | ۴ر | بادامی خوشذائقہ کلاں ہے۔ |
| ۱۳۷ | جمرول | عہر | جاپانی خوش ذائقہ پھل کا درخت ہے۔ |
| ۱۳۸ | چکوا | ۸ر | چشمہ کا سفید رنگ بڑا خوشذائقہ پھل ہے۔ |
| ۱۳۹ | چکوترا جولی کوٹ | ۸ر | چشمہ کا خوشذائقہ چپٹا بڑا پھل ہے |
| ۱۴۰ | خوبانی | ۸ر | نہایت شیریں اور لذیذ پھل ہے۔ |
| ۱۴۱ | دارچینی | عہ۸ر | مشہور خوشبودار دوا ہے اسکے پتے تیز پات ہوتے ہیں بڑا درخت ہوتا ہے |
| ۱۴۲ | سپوٹا قسم اول | عہ۸ر | پیوندی بارہ ماسی بحد شیریں قابل قدر اسکو بعض علاقوں میں چیکو بھی کہتے ہیں۔ |
| ۱۴۳ | سپوٹا قسم دوم | عہ۸ر | اس کا پھل بارہ ماسی سے بڑا ہوتا ہے۔ |
| ۱۴۴ | سفید توت | ۴ر | مشہور دیسی پودا ہے (قلم سے تیار کیا ہوا) |
| ۱۴۵ | سیاہ توت | ۴ر | " |
| ۱۴۶ | " | " | " (پیوند سے تیار کیا ہوا) |
| ۱۴۷ | سفید توت | ۸ر | " " |
| ۱۴۸ | سیب دیسی | ۴ر | یہ دیسی ہے۔ |
| ۱۴۹ | سیب آسٹریلیا | ۸ر | اس کا پھل اچھا ہوتا ہے۔ |
| ۱۵۰ | سنترہ اٹالین | ۱۲ر | اٹلی کا مشہور سنترہ ہے اسکا پھل سنترہ ناگپور کے مشابہ اور شیریں ہے۔ |

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱ | سنترہ سٹ سوہہ | ۱۲ر | اس کا پھل بہت بڑا خوشذائقہ بہتر ہوتا ہے۔ (جاپانی ہے) |
| ۱۵۲ | سنترہ ناگپور | ۸ر | یہ ناگپور کا مشہور سنترہ ہے۔ |
| ۱۵۳ | سنترہ سہارنپور | ۸ر | بکثرت پھلتا ہے اور خوشذائقہ ہے۔ |
| ۱۵۴ | سنترہ سری نگر | ۸ر | ناگپور کے سنترہ کے مانند ہوتا ہے۔ |
| ۱۵۵ | سنترہ بٹول | ۱۲ر | بہت خوبصورت اور خوشذائقہ ہے۔ |
| ۱۵۶ | سنترہ کنڈانارن | ۱۲ر | قابل قدر اور باغ میں لگانے کے قابل ہے۔ |
| ۱۵۷ | شریفہ | ۴ر | کلاں اور بہت شیریں ہے۔ |
| ۱۵۸ | فالسہ | ۴ر | کارآمد اور مشہور پھل ہے |
| ۱۵۹ | کٹھل | ۴ر | اسکو دوسرے شہروں میں بڑھل کہتے ہیں زرد رنگ چاشنی دار چھوٹا پھل ہے |
| ۱۶۰ | کروندا سبز | ۴ر | خوبصورت سبز رنگ ہے۔ |
| ۱۶۱ | " سفید | ۴ر | بہت خوبصورت سفید رنگ ہے۔ |
| ۱۶۲ | کروندا امریکن | عہ ر | بہت بڑا اور خوبصورت ہے۔ |
| ۱۶۳ | کھرکھہ شیریں | ۱۲ر | یہ ترشی مائل اور میٹھی ہے۔ |
| ۱۶۴ | کھرکھہ ترش | ۸ر | یہ ترش ہے۔ |
| ۱۶۵ | کھجور دیسی | ۴ر | تخمی معمولی ہے۔ |
| ۱۶۶ | کھرنی | ۸ر | مشہور و معروف پھل ہے۔ |
| ۱۶۷ | کیتھہ | ۴ر | بیل کی قسم کا بڑا ترشی دار پھل ہے۔ |
| ۱۶۸ | کیلا چمپا | ۱۲ر | خوشذائقہ اور چھوٹی پھلی ہوتی ہے۔ |
| ۱۶۹ | کیلا تھلی | ۱۲ر | نہایت قابل قدر ہے۔ |
| ۱۷۰ | کیلا سیاری | ۱۲ر | چھوٹی پھلی مگر نہایت خوشذائقہ ہے۔ |
| ۱۷۱ | کیلہ سرخ | عہ ۴ر | خوشذائقہ اور شیریں ہے۔ |

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۷۲ | کیلہ کابلی | عہ۴؍ | خوشذائقہ شیریں اس کا پھل پختگی پر بھی سبزی مائل رہتا ہے اور چھ فٹ سے اونچا نہیں ہوتا۔ درخت بھی خوبصورت ہوتا ہے |
| ۱۷۳ | کیلہ سبز | عہ۸؍ | خوشذائقہ اور شیریں بھی ہے۔ اسکو کناٰئی بانسی بھی کہتے ہیں |
| ۱۷۴ | کیلہ مرتبان | ۱۲؍ | خوشذائقہ اچھا پھلنے والا قابل قدر ہے۔ |
| ۱۷۵ | کیلہ دیسی | ۴؍ | بڑی پھلی ہوتی ہے۔ |
| ۱۷۶ | " ہزارہ | ۸؍ | بیحد پھلت کا اور خوشذائقہ پھل ہے۔ |
| ۱۷۷ | گریپ فروٹ | ۱۲؍ | خوشذائقہ پھل ہے۔ |
| ۱۷۸ | گلاب جامن | ۴؍ | خوشبودار اور خوبصورت پھل ہے۔ |
| ۱۷۹ | لوکاٹ بے نظیر | ۱۲؍ | اس کا پھل بڑا خوشذائقہ اور قابل قدر ہے۔ |
| ۱۸۰ | لوکاٹ سرخہ | ۸؍ | بہت عمدہ پھل ہے |
| ۱۸۱ | لوکاٹ سفیدہ | ۸؍ | " " " |
| ۱۸۲ | لوکاٹ تخمی | ۴؍ | معمولی ہے۔ |
| ۱۸۳ | لوکاٹ آسٹریلیا | عہ | یہ آسٹریلیا کا بہترین پھل ہے۔ |
| ۱۸۴ | لوکاٹ ٹناکا | عہ | یہ جاپانی اور خوشذائقہ ہے۔ |
| ۱۸۵ | لھسوڑا | سہ؍ | کلاں ہوتا ہے۔ |
| ۱۸۶ | لیچی بیدانہ پچھیتی | عگہ؍ | قابل قدر ہے ذائقہ بھی لائق تعریف ہے۔ (پچھیتی ہے) |
| ۱۸۷ | " اگیتی | عاہ؍ | نہایت خوشذائقہ شیریں اور اگیتی ہے۔ |
| ۱۸۸ | لیچی کلکتہ | عہ۸؍ | نہایت بہتر اور اعلیٰ لیچی ہے۔ |
| ۱۸۹ | لیچی ریڈ | عہ | یہ بھی بہتر قسم ہے کلاں پھل خوشذائقہ اور پھلت کی بھی اچھی ہے |
| ۱۹۰ | لیمو بجوری تخمی | ۲؍ | اس کے عرق سے ہاضمہ کا چورن بنایا جاتا ہے۔ اور ادویات میں بھی کام آتا ہے۔ |
| ۱۹۱ | لیمو ترنج | ۸؍ | اصلی ترنج ہے۔ |

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲ | لیمو سلہٹ | ۸ر | مشہور ہے۔ |
| ۱۹۳ | لیمو کاغذی | ۴ر | بکثرت پھلنے والا اور منافع کی شے ہے۔ |
| ۱۹۴ | لیمو بیدانہ | عہ ر | بغیر بیج کے بہت بڑا لیمو ہوتا ہے۔ |
| ۱۹۵ | لیمو کاغذی چشمہ کا کلاں | ۸ر | بڑا پھل ہوتا ہے۔ |
| ۱۹۶ | لیمو امل بید | ۶ر | نہایت ترش ہوتا ہے۔ یہ بھی ادویات میں کام آتا ہے |
| ۱۹۷ | لیمو کھٹا | ۴ر | ترشش ہوتا ہے اس کا دوسرا نام کرنا ہے۔ |
| ۱۹۸ | لیمو گل گل | ۴ر | بیحد ترش ہے۔ |
| ۱۹۹ | لیمو میٹھا | ۴ر | تخمی شیریں ہے۔ |
| ۲۰۰ | لیمو میٹھا چشمہ کا | ۸ر | چشمہ کا تیار کیا ہوا ہے۔ |
| ۲۰۱ | مالٹا روبی ریڈ | ۱۲ر | خوشبودار اور لذیذ پھل ہے۔ |
| ۲۰۲ | مالٹا بلڈ ریڈ اری | ۱۲ر | مشہور شیریں پھل ہے۔ |
| ۲۰۳ | مالٹا اٹھنی | ۸ر | چاشنی دار ہوتا ہے۔ |
| ۲۰۴ | مالٹا واشنگٹن نیول | عہ | مشہور ولایتی مالٹا ہے۔ |
| ۲۰۵ | مالٹا جافہ | ۱۲ر | شیریں پھل ہوتا ہے۔ |
| ۲۰۶ | مالٹا مسمبی | ۱۲ر | نہایت شیریں پھل ہوتا ہے۔ |
| ۲۰۷ | مانسیٹریا | عہر | عجیب غریب نہایت دل پسند خوش ذائقہ کمی کے بھٹے جیسا خوبصورت پھل ہے اسکو آرائیشی اور پھلدار دونوں اقسام میں شمار کیا جاتا ہے |
| ۲۰۸ | مولسری | ۴ر | خوشبودار مشہور پودا ہے۔ |
| ۲۰۹ | نارنگی گولا | ۶ر | ترشی مائل خوش ذائقہ کلاں پھل ہے۔ |
| ۲۱۰ | نارنگی ہزارہ | ۸ر | چھوٹے پھل کا خوبصورت اور زیبائشی درخت ہے۔ |
| ۲۱۱ | نارنگی کونی | ۸ر | یہ بکثرت پھلتی ہے۔ |
| ۲۱۲ | نارنگی ماڈرن امپریر | ۱۲ر | بیحد خوش ذائقہ اور سنترہ کے برابر ہے۔ |

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۲۱۳ | ناشپاتی | ۴ر | کلاں ہے۔ |
| ۲۱۴ | ناکھ اسمتھ | ۸ر | اسمتھ صاحب کی مشہور اعلیٰ قسم کلاں ناکھ ہے۔ |
| ۲۱۵ | ناکھ لاکانٹی | ۸ر | ملائم اور نہایت شیریں کشمیر کی ناکھ مشہور ہے۔ |
| ۲۱۶ | بلیک بیری | ۴ر | بیلدار پھل کا درخت میدانی حصہ میں اچھی طرح پھلتا ہے۔ |
| ۲۱۷ | ڈیو بیری | ۴ر | 〃 〃 〃 〃 〃 〃 |

# باغ کے حاشیہ کیلئے درخت

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۲۱۸ | املتاس | ۴ر | دوا اور حاشیہ کیلئے۔ |
| ۲۱۹ | آنولہ | ۴ر | مشہور ہے۔ |
| ۲۲۰ | ارلو | ۴ر | برائے حاشیہ |
| ۲۲۱ | ایری تھرنیا انڈیکا | ۴ر | (اقسام ھول ڈھک) خوبصورت پھولوں کا درخت ہے |
| ۲۲۲ | بجنونیہ اکاس نیم | ۴ر | خوشبودار سفید پھولوں کا درخت ہے اسکو نیم چنبلی بھی کہتے ہیں |
| ۲۲۳ | بانس | ۴ر | حاشیہ باغ کیلئے |
| | بانس ولایتی | ۱۲ار | زرد رنگ سبز دھاری کا چکنا |
| ۲۲۴ | برگد | ۴ر | سایہ دار ہوتا ہے حاشیہ باغ کیلئے اچھا ہے۔ |
| ۲۲۵ | بہیڑہ | ۴ر | دوا میں استعمال ہوتا ہے |

| نمبر | نام | قیمت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۲۲۶ | بیل | ۴ر | مشہور دیسی درخت ہے |
| ۲۲۷ | پارس پیپل | ۸ر | مشہور دوا کا درخت ہے |
| ۲۲۸ | پلکھن | ۴ر | برائے حاشیہ |
| ۲۲۹ | پولی پال تھیا لانگی فولیا اسوکن | ۸ر | برائے حاشیہ کارآمد لکڑی ہوتی ہے۔ |
| ۲۳۰ | تن | ۴ر | نہایت کارآمد لکڑی ہے |
| ۲۳۱ | توت جنگلی | ۳ر | کارآمد لکڑی ہے۔ |
| ۲۳۲ | ٹرمے نیلیا ارجو یا ارجن | ۴ر | مشہور درخت ہے۔ |
| | جامن | ۴ر | حاشیہ باغ کیلئے |
| ۲۳۳ | جیا پوتہ | ۴ر | سایہ دار درخت ہے |
| ۲۳۴ | جموئیہ | ۴ر | کارآمد لکڑی ہے۔ |

| نمبر | نام | [illegible] | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۲۲۶ | چیڑ | ۱۲/ | عمارتی لکڑی ہے |
| ۲۲۷ | چلٹا | ۱۲/ | بہت بڑا پھول نہایت خوبصورت درخت سرسبز |
| ۲۲۸ | دیدوار | ۱۲/ | کارآمد لکڑی ہے۔ |
| ۲۲۹ | ڈالیس پیریس گلوبرا (گلاب) | ۸/ | بیحد سایہ دار ہمیشہ سرسبز رہنے والا درخت ہے |
| ۲۳۰ | ڈالیس پیریس ایمبریوپ ٹیرس گلاب | ۸/ | سایہ دار درخت ہوتا ہے اور خوبصورت بھی ہے |
| ۲۳۱ | رہائی ٹیا مولی سیما (دودھی) | ۴/ | کارآمد لکڑی ہے اور سرخ پھول کا نہایت خوبصورت درخت ہے |
| ۲۳۲ | ریٹھا | ۴/ | دوا میں استعمال کیا جاتا ہے |
| ۲۳۳ | ساگوان | ۸/ | نہایت کارآمد لکڑی ہے |
| ۲۳۴ | سراکا نڈیکا (اسوک) | ۸/ | برائے حاشیہ کارآمد لکڑی ہوتی ہے۔ |
| ۲۳۵ | شیشم | ۴/ | مشہور عمارتی لکڑی ہے اسکو ٹالی بھی کہتے ہیں۔ |
| ۲۳۶ | کجیلیا پن ناٹا | ۴/ | جھاڑ فانوس سایہ دار درخت |
| | فائی کس کارڈی فولیا | ۸/ | کھابر) سایہ دار بہت خوبصورت درخت ہوتا ہے |
| ۲۳۷ | کچنار | ۴/ | اسے پھل کی ترکاری پکتی ہے |

| نمبر | نام | [illegible] | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۲۳۸ | کافور | ۶/ | اس سے کافور بنتا ہے بڑا درخت ہے |
| ۲۳۹ | لاجرسٹرومیہ فلاس رجی جائے فی | ۴/ | جھڑوں حاشیہ کیلئے |
| ۲۴۰ | مہوا | ۴/ | اسکا تخم پھول و لکڑی سب کارآمد ہے۔ |
| ۲۴۱ | مچلیا چمپا کا (ا۔ چمپا) | ۴/ | بہت لانبا درخت اور خوشبودار پھول ہوتا ہے |
| ۲۴۲ | نے فیل لم گلابرا | ۴/ | حاشیہ کیلئے |
| ۲۴۳ | نیم | ۴/ | دوا اور سایہ دار درخت ہے |
| ۲۴۴ | نے فیلیم گلابرا (تخمی لیچی) | ۴/ | خوبصورت درخت اور سرخ پھول ہوتا ہے |
| ۲۴۵ | ہیٹر | ۸/ | دوا میں استعمال کی جاتی ہے۔ |
| ۲۴۶ | یوکلپٹس روڈس | ۴/ | آرائشی ہے اور دوا میں بھی کام آتا ہے۔ |
| ۲۴۷ | یوکلپٹس روبنا | ۴/ | آرائشی ہے۔ |
| ۲۴۸ | یوکلپٹس سٹرڈورا | ۴/ | آرائشی ہے۔ |
| ۲۴۹ | اسٹرکولیا الاٹا | ۴/ | سڑکوں پر لگایا جاتا ہے۔ خوبصورت سیدھا درخت ہوتا ہے۔ |

# سردی کی سبز ترکاریاں

جنکی کاشت اگست سے نومبر تک میدانی حصہ میں اور فروری سے
مارچ تک کوہستانی ممالک میں کیجاتی ہے

بعض ولایتی ترکاریاں ایسی بھی ہیں جن کی کاشت اور پرورش خاص قاعدہ سے کیجاتی ہے۔ اسی طرح اُن کے استعمال کیلئے بھی خاص تدابیر ہیں جن کو ماہرین فن اور ہوشیار مالی خوب جانتے ہیں۔ اس لئے جب کوئی چیز خلاف منشا پیدا ہو تو ہم سے یا کسی ہوشیار مالی سے ضرور مشورہ کریں۔

خط وکتابت کے واسطے ہمیشہ جوابی کارڈ یا لفافہ آنا چاہئیے۔ پتہ خوشخط اور صاف تحریر فرمائیں۔ ورنہ عدم تعمیل کی شکایت سے معذور تصور کریں۔

# تفصیل قیمت

| نمبر شمار | نام تخم | قیمت فی اونس | قیمت فی پیکٹ | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | آرٹی چوک۔ ہاتھی چک ہاتھی پیچ | | | اسکا پودا اناناس اور کھجور کی درمیانی شکل میں ہوتا ہے پھل بھی کسی قدر اناناس کی مشابہت رکھتا ہے قد وقامت چار فٹ تک ہوتا ہے اس کے پھل اور پھول مختلف طور پر خام حالت میں یا پکا کر کھاتے ہیں۔ |
| | آرٹی چوک گرین پراونس | عہ | /۶ | سبز رنگ کے پھل کا آرٹی چوک ہے |

